| | | |
|---|---|---|
| That is my friend. | وہ میرا دوست ہے | ذاك صديقي |
| Is he away from me? | کیا وہ مجھ سے دُور ہے ؟ | هل هو بعيد مني ؟ |
| Is he there? | کیا وہ وہاں ہے ؟ | هل هو هناك ؟ |
| This is my father. | یہ میرے والد ہیں | هذا والدي |
| Is he away from me? | کیا وہ مجھ سے دور ہیں ؟ | هل هُوَ بعيد مني ؟ |
| This is my mother. | یہ میری والدہ ہیں | هٰذِهٖ وَالِدَتِيْ ؛ |
| Is she away from me? | کیا وہ مجھ سے دور ہیں ؟ | هَلْ هِيَ بَعِيْدَةٌ مِنِّيْ ؟ |
| Is she there? | کیا وہ وہاں ہیں ؟ | هَلْ هِيَ هناك ؟ |
| This is my neighbour. | یہ میرا پڑوسی ہے | هذا جاري |
| Where is he? | وہ کہاں ہے ! | أين هُوَ ؟ |
| That is my friend. | وہ میرا دوست ہے | ذاك صديقي |
| Where is he? | وہ کہاں ہے ؟ | أين هُوَ ؟ |
| This is the house of my neighbour. | یہ میرے پڑوسی کا گھر ہے | هذا مَنْزِلُ جَارِيْ |
| Where is he? | کہاں ہے ! | أيْنَ هُوَ ؟ |
| That is the house of my friend. | وہ میرے دوست کا گھر ہے | ذَاكَ مَنْزِلُ صَدِيْقِيْ. |
| Where is he? | وہ کہاں ہے ! | أيْنَ هُوَ ؛ |

| LESSON —— 10 | دسواں سبق | الدرس العاشر |
|---|---|---|
| I am near the door. | میں دروازے کے قریب ہوں | أنا قريب من الباب |
| I am very near to the door. | میں دروازے کے بہت قریب ہوں | أنا قريب من الباب جداً |
| I am adjacent to the door. | میں دروازے سے متصل ہوں | أنا عند الباب |
| I am near the window. | میں کھڑکی کے قریب ہوں | أنا قريب من النافذة |
| I am very near to the window. | میں کھڑکی کے بہت قریب ہوں | قريب من النافذة جداً |
| I am adjacent to the window. | میں کھڑکی سے متصل ہوں | أَنَا عِنْدَ النَّافِذَةِ. |
| I am near the tree. | میں درخت کے قریب ہوں۔ | أنا قريب من الشجرة |
| I am very near to the tree. | میں درخت کے بہت ہی قریب ہوں | قريب من الشجرة جداً |
| I am adjacent to the tree. | میں درخت سے متصل ہوں | أنَا عِنْدَ الشَّجَرَةِ |
| Where am I? | میں کہاں ہوں ؟ | أيْنَ أنَا .....! |

| | | |
|---|---|---|
| The little cat is with the big Cat. | چھوٹی بلی بڑی بلی کے پاس ہے۔ | اَلْهِرَّةُ الصَّغِيْرَةُ عِنْدَ الْهِرَّةِ الْكَبِيْرَةِ ـ |
| Where the little cat ? | چھوٹی بلی کہاں ہے ؟ | اَيْنَ الْهِرَّةُ الصَّغِيْرَةُ ؟ |
| This is the room of my friend. | یہ میرے دوست کا کمرہ ہے | هذه غرفةُ صديقي |
| I am in the room of my friend. | میں اپنے دوست کے کمرے میں ہوں | اَنا في غرفةِ صديقي |
| I am with my friend. | میں اپنے دوست کے پاس ہوں | انا عند صديقي |
| This is the room of my father. | یہ میرے والد کا کمرہ ہے۔ | هذه غرفةُ والدي |
| I am in the room of my father. | میں اپنے والد کے کمرے میں ہوں | أنا في غرفة والدي |
| I am withe my father. | میں اپنے والد کے پاس ہوں | آنا عند والدي |
| Where am I ? | میں کہاں ہوں ؟ | اَيْنَ اَنَا ؟ |
| Bicycle. , Motor Car. | سائیکل ، موٹر کار | دَرَّاجَةٌ ، سَيَّارَةٌ |
| Money , Meal. | روپیہ پیسہ ، کھانا | مال ، طعام |
| A little meal. | تھوڑا کھانا | طَعَامٌ قَلِيْلٌ |
| Abundant meal. | زیادہ کھانا | طَعَامٌ كَثِيْرٌ |
| A little money. | تھوڑا روپیہ پیسہ | مالٌ قليل |
| Alundant mony. | زیادہ روپیہ پیسہ | مال كثير |
| (There is) a book with me. | میرے پاس کتاب ہے | عِنْدِي كتاب |
| (There is) a pen with me. | میرے پاس قلم ہے | عندي قلم |
| There is a leaf with me | میرے پاس ورق ہے | عندي ورق |
| There is a watch with me. | میرے پاس گھڑی ہے۔ | عندي ساعة |
| Is (there) a book with you? | کیا تیرے پاس کتاب ہے ؟ | هل عِنْدَكَ كتاب ؟ |
| Is there a pen with you? | کیا تیرے پاس قلم ہے ؟ | هل عندك قلم ؟ |
| Is ther a leaf with you? | کیا تیرے پاس ورق ہے ؟ | هل عندك ورق ؟ |
| Is there a watch with you? | کیا تیرے پاس گھڑی ہے ؟ | هل عندك ساعة ؟ |
| Yes, there is a watch with me | ہاں، میرے پاس گھڑی ہے | نَعَمْ عندي ساعة |
| No, there is no watch with me. | نہیں، میرے پاس گھڑی نہیں ہے | لا. ليس عندي ساعة |
| Is there a bicycle with you? | کیا تیرے پاس بائیسکل ہے ؟ | هل عندك دَرَّاجَة ؟ |
| Yes, there is a bicycle with you. | ہاں، میرے پاس بائیسکل ہے۔ | نعم، عندي دراجة |

| English | Urdu | Arabic |
|---|---|---|
| Is there a motor car with you? | کیا تیرے پاس موٹر کار ہے؟ | هل عندك سيارة ؟ |
| No, there is no motor car with me. | نہیں، میرے پاس موٹر کار نہیں ہے | لا، ليس عندي سيارة |
| Is there meal with you? | کیا تیرے پاس کھانا ہے؟ | هل عندك طعام |
| Yes, there is meal with me. | ہاں، میرے پاس کھانا ہے | نعم عندي طعام |
| Is there abundant meal with you.? | کیا تیرے پاس زیادہ کھانا ہے؟ | هل عندك طعام كثير ؟ |
| No, there is not abundant meal with me. | نہیں، میرے پاس زیادہ کھانا نہیں ہے | لا، ليس عندي طعام كثير |
| There is a little meal with me. | میرے پاس تھوڑا کھانا ہے | عندي طعامٌ قليل |
| Is there abundant money with you? | کیا تیرے پاس زیادہ مال ہے؟ | هل عندك مال كثير ؟ |
| No, thereis not abundant money with me. | نہیں میرے پاس زیادہ مال نہیں ہے | لا، ليس عندي مال كثير |
| There is a little money with me. | میرے پاس تھوڑا مال ہے | عندي مال قليل |
| The knowledge of the day of resurrection is with Him. | اس کے پاس قیامت کا علم ہے | عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ |
| The knowledge of the book is with Him. | اس کے پاس کتاب کا علم ہے | عنده علم الكتاب |
| With Him are the keys of the invisible. | اس کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں | عندهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ |

عند ، عندي ، عندك ، عنده
دراجة ، سيارة ، لا ، ليس

مائة واربع وثلاثون كلمة = ۱۳۴ الفاظ = 134, words

| Exercise For Lesson — 10 | دسویں سبق کی مشق | تمرين الدرس العاشر |
|---|---|---|
| I am near ______ | میں ______ قریب ہوں | أنا قريب ______ |
| I am very near ______ | میں ______ بہت قریب ہوں | أنا قريب ______ جدًّا |
| I am ______ | میں دروازہ سے ______ ہوں | أنا ______ الباب |
| I am near ______ | میں ______ قریب ہوں | أنا قريب ______ |

| Arabic | Urdu | English |
|---|---|---|
| أنا — — جدًّا | میں — بہت — ہوں | I am very — — |
| أنا — — النافذة | میں کھڑکی — — ہوں | I am — — window. |
| أنا — — — | میں — — ہوں | I am — — — |
| أنا — — — | میں — — ہوں | I am. — — — |
| أنا — — — | میں — — ہوں | I am — — — |
| هذه غرفة صديقي | یہ میرے دوست کا کمرہ ہے | This is the room of my friend. |
| أنا في — — | میں — — میں ہوں | I am in — — |
| أنا — صديقي | میں اپنے دوست — ہوں | I am — my friend. |
| هذه غرفة والدي | یہ میرے والد کا کمرہ ہے | This is the room of my father. |
| أنا في — — | میں — — میں ہوں | I am in — — |
| أنا — — والدي | میں اپنے والد — — ہوں | I am — — my father. |
| — — — | — — — | — — — |
| — — — | — — — | — — — |
| — — — | — — — | — — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هذا — — | یہ — — ہے | This is — — |
| هل عندك قلم ؟ | کیا تیرے پاس قلم ہے ؟ | Is there a pen with you? |
| هل عندك سيارة ؟ | کیا تیرے پاس موٹرکار ہے ؟ | Is there a car with you? |
| هل عندك كتاب ؟ | کیا تیرے پاس کتاب ہے ؟ | Is there a book with you? |
| هل عندك دراجة ؟ | کیا تیرے پاس بائیسکل ہے ؟ | Is there a bicycle with you? |
| هل عندك ورق ؟ | کیا تیرے پاس ورق ہے ؟ | Is there a leaf with you? |
| هل عندك طعام ؟ | کیا تیرے پاس کھانا ہے ؟ | Is there a meal with you? |

| LESSON — 11 | گیارھواں سبق | الدرس الحادی عشر |
| --- | --- | --- |
| This is the book of my friend. | یہ میرے دوست کی کتاب ہے | هٰذَا كِتَابُ صَدِيقِي |
| This book (belongs) to my friend. | یہ کتاب میرے دوست کی ہے | هٰذَا الْكِتَابُ لِصَدِيقِي |
| This is the pen of my friend. | یہ میرے دوست کا قلم ہے | هٰذَا قَلَمُ صَدِيقِي |
| This pen (belongs) to my friend. | یہ قلم میرے دوست کا ہے | هٰذَا الْقَلَمُ لِصَدِيقِي. |
| This book is my book. | یہ کتاب میری کتاب ہے | هٰذَا الْكِتَابُ كِتَابِي |
| This book is mine. | یہ کتاب میری ہے | هٰذَا الْكِتَابُ لِي |
| This pen is my pen. | یہ قلم میرا قلم ہے | هذا القلم قلمی، |
| This pen is mine. | یہ قلم میرا ہے۔ | هذا القلم لی |
| This is my book and that is your book. | یہ میری کتاب ہے اور وہ تیری کتاب ہے۔ | هذا کتابی و ذالك کتابك |
| This is mine and that is yours. | یہ میری ہے اور وہ تیری ہے | هذا لِی و ذالك لك |
| This is my pen and that is your pen. | یہ میرا قلم ہے اور وہ تیرا قلم ہے۔ | هذا قلمی و ذالك قلمُكَ. |
| This is mine and that is yours. | یہ میرا ہے اور وہ تیرا ہے | هذا لِی و ذَالكَ لك |
| This is my watch and that is your watch. | یہ میری گھڑی ہے اور وہ تیری گھڑی ہے۔ | هذهٖ ساعتِی و تلك ساعتُك |
| This is mine and that is yours. | یہ میری ہے اور وہ تیری ہے | هذهٖ لی و تلك لك |
| This is my bag and that is your bag. | یہ میرا بیگ ہے اور وہ تیرا بیگ ہے۔ | هذه محفظتی و تلك محفظتُك |
| This is mine and that is yours. | یہ میرا ہے اور وہ تیرا ہے | هذهٖ لی و تلك لك |
| Whose is this book? | یہ کتاب کس کی ہے؟ | لِمَنْ هٰذَا الْكِتَاب؟ |
| Whose is that pen? | وہ قلم کس کا ہے؟ | لِمَنْ ذالك القلم؟ |
| Whose is this watch? | یہ گھڑی کس کی ہے؟ | لِمَنْ هذه الساعة؟ |
| Whose is that bag? | وہ بیگ کس کا ہے۔ | لِمَنْ تلك المحفظة؟ |
| For whome is the sovereignty to-day? For Allah, the alone, the power-ful. | آج کے دن راج کس کا ہے اکیلے اور زبردست اللہ کا۔ | لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ؟ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ |
| Book. | کتاب | کتاب |

| English | اردو | عربی |
|---|---|---|
| This is a book. | یہ کتاب ہے | هذا كتاب |
| Two books | دو کتابیں | كِتَابَانِ |
| There are two books. | یہ دو کتابیں ہیں | هٰذَانِ كِتَابَانِ |
| Pen. | قلم | قلم |
| This is a pen. | یہ قلم ہے | هذا قلم |
| Two pens. | دو قلم | قلمان |
| These ore two pens. | یہ دو قلم ہیں | هذان قلمان |
| Hand. | ہاتھ | يد |
| This is a hand. | یہ ہاتھ ہے | هذه يد |
| Two hands. | دو ہاتھ | يدان |
| These are two hands. | یہ دو ہاتھ ہیں | هاتان يدان |
| Eye | آنکھ | عين |
| This is an eye. | یہ آنکھ ہے | هذه عين |
| Two eyes. | دو آنکھیں | عينان |
| These are two eyes. | یہ دو آنکھیں ہیں | هاتان عينان |
| There are two hands and two eyes and two ears and two legs and two feet for me. | میرے دو ہاتھ ہیں، اور دو آنکھیں اور دو کان اور دو ٹانگیں اور دو پاؤں ہیں | لِيْ يَدَانِ وَعَيْنَانِ وَ أُذُنَانِ وَرِجلَانِ وَ قَدَمَانِ. |
| There are one head and one face and one nose and one mouth and one tongue for me. | میرا ایک سر اور ایک چہرہ اور ایک ناک اور ایک منہ اور ایک زبان ہے | لِيْ رَأْسٌ وَاحِدٌ وَوَجْهٌ وَاحِدٌ وَأَنْفٌ وَاحِدٌ وَفَمٌ وَاحِدٌ وَلِسَانٌ وَاحِدٌ |
| Are there two hands for you? | کیا تیرے دو ہاتھ ہیں؟ | أَلَكَ يَدَانِ ؟ |
| Are there two eyes for you? | کیا تیری دو آنکھیں ہیں؟ | ألك عينانِ ؟ |
| Are there two ears for you? | کیا تیرے دو کان ہیں؟ | ألك أُذُنانِ ؟ |
| Are there two legs for you? | کیا تیری دو ٹانگیں ہیں؟ | ألك رجلان ؟ |
| Are there two heads and two faces and two noses and two mouths for you? | کیا تیرے دو سر اور دو چہرے اور دو ناکیں اور دو منہ ہیں؟ | ألك رأسان ووجهانِ وأنفانِ وفمان ؟ |

لِ ... لِيْ ، لَكَ ، لَهُ ، لِمَنْ = ؟، هٰذَانِ ، هَاتَانِ

141, words — ۱۴ . الفاظ — مائة وواحد واربعين كلمة

| Exercise For Lesson —11 | گیارھویں سبق کی مشق | تمرین الدرس الحادی عشر |
| --- | --- | --- |
| Whose book is this? | یہ کتاب کس کی ہے ؟ | لِمَنْ هٰذَا الكِتَاب ؟ |
| Whose pen is this? | یہ قلم کس کا ہے ؟ | لِمَنْ هذا القلم ؟ |
| Whose sparrow is this? | یہ چڑیا کس کی ہے ؟ | لِمَنْ هذا العصفور ؟ |
| Whose rabbit is this? | یہ خرگوش کس کا ہے ؟ | لِمَنْ هذا الارنب ؟ |
| Whose watch is this? | یہ گھڑی کس کی ہے ؟ | لمن هٰذِهِ السّاعة ؟ |
| Whose picture is this? | یہ تصویر کس کی ہے ؟ | لمن هذه الصورة ؟ |
| Whose bag is this? | یہ بیگ کس کا ہے ؟ | لمن هذه المحفظة ؟ |
| Whose scale is this? | یہ پیمانہ کس کا ہے ؟ | لمن هذه المسطرة ؟ |
| There (two) are ____ | یہ (دو) ____ ہیں | هذان ____ |
| There (two) are ____ | یہ (دو) ____ ہیں | هاتان ____ |
| There (two) are ____ | یہ (دو) ____ ہیں | هاتان ____ |
| There (two) are ____ | یہ (دو) ____ ہیں | هاتان ____ |
| ____ are two hands. | ____ دو ہاتھ ہیں | ____ يدان |
| ____ are two eyes. | ____ دو آنکھیں ہیں | ____ عينان |
| ____ are two ears. | ____ دو کان ہیں | ____ اذنان |
| ____ are two feet. | ____ دو پاؤں ہیں | ____ قدمان |
| Are there two hands for you? | کیا تیرے دو ہاتھ ہیں ؟ | أَلَكَ يَدَانِ ؟ |
| Are there two eyes for you? | کیا تیری دو آنکھیں ہیں ؟ | ألك عينان ؟ |
| Are there two ears for you? | کیا تیرے دو کان ہیں ؟ | ألك اذنان ؟ |
| Are there two legs for you? | کیا تیری دو ٹانگیں ہیں ؟ | ألك رجلان ؟ |
| Are there two feet for you? | کیا تیرے دو پاؤں ہیں ؟ | ألك قدمان ؟ |
| Are there two heads for you? | کیا تیرے دو سر ہیں ؟ | ألك رأسان ؟ |
| Are there two face for you? | کیا تیرے دو چہرے ہیں ؟ | ألك وجهان ؟ |
| Are there two noses for you? | کیا تیری دو ناکیں ہیں ؟ | ألك انفان ؟ |
| Are there two mouths for you? | کیا تیرے دو منہ ہیں ؟ | ألك فمان ؟ |

## الدرس الثانی عشر | بارھواں سبق | LESSON — 12

(مریم) (اَلْجَدَّةُ) | احمد (اَلْجَدّ)

(خدیجة) (الجَدَّةُ) | یَزِید (اَلْجَدّ)

عدنان اَلْعَمُّ — زینب اَلْعَمَّةُ — عبد الله اَلْاَبُ ← اسماء اَلْاُمُّ — الفضل اَلْخَالُ — جویریة اَلْخَالَةُ

محمد ← اَخُوْ ← الزبیر ← اَخُوْ ← عائشة ← اُخْت ← سلمٰی

الولد — الولد — البنت — البنت

مُحَمَّدٌ تِلْمِیْذٌ نَجِیْبٌ
وَالِدُهٗ رَجُلٌ کَرِیْمٌ
وَالِدَتُهٗ اِمْرَاَةٌ صَالِحَةٌ
وَالِدُهٗ هُوَ عَبْدُ اللّٰهِ
وَالِدَتُهٗ اِسْمُهَا اَسْمَاءُ
عَبْدُ اللّٰهِ وَاَسْمَاءُ لَهُمَا
وَلَدَانِ وَبِنْتَانِ ۔
الولدُ الکبیرُ ھو مُحَمَّد
والصَّغیرُ اِسمه الزُّبَیْرُ
هُوَ اَخُوْ محمد وَالبنتُ
الکبیرَةُ اِسْمُها عَائِشَةُ
والصغیرة سلمٰی هِیَ
اُختُ عائشة وھی
اخت الزبیر و
اخت محمد

۞

عبد الله له اَخٌ وَّاحدٌ وَّ
لَهٗ اُخْتٌ وَّاحِدَةٌ
اَخو عبد اللّٰهِ اسمُهٗ عَدْنَانُ
واختهٗ اسمُهَا
زینب
اَسماءُ لها اخ واحدٌ ولها اختٌ واحدةٌ

---

محمد ایک شریف شاگرد ہے
اس کے والد ایک شریف آدمی ہیں
اس کی والدہ ایک نیک عورت ہیں
اس کے والد عبد اللہ ہیں ،
اس کی والدہ کا نام اسماء ہے۔
عبد اللہ اور اسماء دونوں کے
دو لڑکے اور دو لڑکیاں ہیں
بڑا بیٹا محمد ہے اور چھوٹے بیٹے
کا نام زبیر ہے ، اور زبیر
محمد کا بھائی ہے اور بڑی
بیٹی کا نام عائشہ ہے اور
چھوٹی سلمٰی ہے جو عائشہ
کی بہن ہے اور عائشہ
زبیر کی بہن ہے اور محمد
کی بہن ہے۔

۞

عبد اللہ کے ایک بھائی ہے اور
ایک بہن ہے
عبد اللہ کے ایک بھائی کا
نام عدنان ہے اور ان کی
بہن کا نام زینب ہے
اسماء کے ایک بھائی ہے اور ایک بہن ہے

---

Mohd is a gentle pupil/student.
His father is a noble man. His
mother is a good woman.
His father is Abdullah.
The name of his mother is Asma.
Abdullah and Asma both (have)
two sons and two daughters.
The elder son is Mohammad and
the name of the younger one is
Zubair and Zubair is the
brother of Mohd and the name
name of the elder daughter is Aisha
and younger one is Sulma who
is the sister of Aisha and she
is the sister of Zubair as well as
the sister of Muhammad.
Abdullah has one brother and
one sister.
The name of the brother of Abdullah
is Adnan and the name of his sister
is Zainab
Asma has one brother and one sister.

| | | |
|---|---|---|
| The name of the brother of Asma is Alfazl and the name of her sister is Juwairia. | سماء کے بھائی کا نام الفضل ہے اور ان کی بہن کا نام جویریہ ہے۔ | اخو اسماء اسمهٗ الفضل واختها اسمها جُوَيْرِيَة ؞ |
| Adnan is the uncle of mohd and he is the uncle of Zubair and he is the uncle of Salma and he is the uncle of Aisha. | عدنان محمد کا چچا ہے اور وہ زبیر کا چچا ہے اور وہ سلمیٰ کا چچا ہے اور وہ عائشہ کا چچا ہے. | عدنانُ هُوَ عَمُّ محمدٍ وَهُوَ عَمُّ الزبيرِ وَهُوَ عَمُّ سلمیٰ وهو عَمُّ عَائشة |
| Zainab is the aunt of Mohd and she is the aunt of Zubair and she is the aunt of Salma and she is the aunt of Aisha. | زینب محمد کی پھوپھی ہے اور وہ زبیر کی پھوپھی ہے اور وہ سلمیٰ کی پھوپھی ہے اور وہ عائشہ کی پھوپھی ہے۔ | زَيْنَبُ هِيَ عَمَّةُ مُحَمَّدٍ وَهِيَ عَمَّةُ الزبيرِ وَهِيَ عَمَّة سلمیٰ وهی عَمَّة عائشة ۔ |
| Alfazl is the maternal uncle of mohd and he is the maternal uncl of zubair and he is the maternal uncl of Salma and he is the maternal uncl of Aisha. | الفضل محمد کا ماموں ہے اور وہ زبیر کا موں ہے اور وہ سلمیٰ کا ماموں ہے اور وہ عائشہ کا ماموں ہے۔ | الفضل هو خالُ محمد وهو خال الزبير وهو خال سلمیٰ وهو خال عائشة |
| Juwairia is the maternal uncl of Mohd and she is the maternal uncl of Zubair and she is the maternal uncl of Salma and she is the maternal uncl of Aisha. | جویریہ محمد کی خالہ ہے اور وہ زبیر کی خالہ ہے اور وہ سلمیٰ کی خالہ ہے اور وہ عائشہ کی خالہ ہے۔ | جویریة هی خالةُ محمد وهی خالة الزبير وهی خالةُ سلمیٰ وهی خالةُ عائشة ۔ |
| The name of the father of Abdullah is Ahmad and the name of his mother is Mariam. | عبد اللہ کے والد کا نام احمد ہے اور اس کی والدہ کا نام مریم ہے | والدُ عبدِ الله اسْمُهٗ اَحْمَد ووالدتُهٗ اِسْمُهَا مريم |
| The name of the father of Asma is Yasar and the name of her mother is Khadija. | اسماء کے والد کا نام یسار ہے اور اس کی والدہ کا نام خدیجہ ہے۔ | والدُ اَسْمَاءِ اسْمُهٗ يسار ووالدتُهَا اِسْمُهَا خديجة |
| Ahmad is the grand father of Mohd and he is the grand father of Zubair and he is the grand father of Salma and he is the grand father of Aisha. | احمد محمد کا دادا ہے اور وہ زبیر کا دادا ہے اور وہ سلمیٰ کا دادا ہے اور وہ عائشہ کا دادا ہے۔ | احمد هو جدُّ محمد و هو جد الزبير وهو جد سلمیٰ وهو جد عائشة ۔ |
| Mariam is the grand mother of Mohd | مریم محمد کی دادی ہے اور وہ | مریمُ هی جدّةُ محمد وهی |

| English | Urdu | Arabic |
| --- | --- | --- |
| and she is the grand mother of Zubair and she is the grand mother of Salma and she is the grand mother of Aisha. | زبیر کی دادی ہے اور وہ سلمٰی کی دادی ہے اور وہ عائشہ کی دادی ہے | جدۃ الزبیر وھی جدۃ سلمٰی وھی جدۃ عائشۃ |
| Yasar also is the grand father of (all) the boys and girls and Khadija also is the grand mother of (all) the boys and girls. | یاسر بھی لڑکے اور لڑکیوں کا دادا ہے اور خدیجہ بھی لڑکے اور لڑکیوں کی دادی ہے۔ | یسارُ ھو جدّ الاولاد و البناتِ ایضًا و خدیجۃ ھی جدّۃ الاولادِ و البناتِ ایضًا |
| This family is a noble family that performs good deeds and extends good behaviour towards people. | یہ خاندان ایک شریف خاندان ہے، بھلائی کے کام کرتا ہے اور لوگوں کے ساتھ اچھا سلوک کرتا ہے | هٰذِهِ الْأُسْرَةُ أُسْرَةٌ كَرِيْمَةٌ تَفْعَلُ الْخَيْرَ وَ تُحْسِنُ إِلَى النَّاسِ۔ |
| Mohd is the brother of and — — and — — . | محمد — کا بھائی ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | محمد ھو اخو — و — — و — |
| Zubair is — of Mohd and — and — — | زبیر محمد کا — ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | الزبیرُ ھو — محمد و — — و — |
| Salma is the — of Mohd and — and — —. | سلمٰی محمد کی — ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | سلمٰی ھی — محمد و — — و — |
| Aisha is the — of Mohd and — — and — | عائشہ محمد کی — ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | عائشۃ ھی — محمد و — — و — |
| Adnan is the — of Mohd and — and — and — | عدنان محمد کا — ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | عدنان ھو — محمد و — و — و — |
| Zainab is the — of Mohd and — — and — and — | زینب محمد کی — ہے اور — — ہے اور — ہے۔ | زینب ھی — محمد و — و — و — |
| Alfazl is — | الفضل — ہے | الفضل ھو — |
| Juwairia is — | جویریہ — ہے | جویریۃ ھی — |
| Have you a father? Have you a brother? | کیا تیرے باپ ہے! کیا تیرے بھائی ہے! | أَلَكَ أَبٌ ؟ أَلكَ اخ ؟ |
| Have you a mother? Have you a sister? | کیا تیری ماں ہے! کیا تیری بہن ہے! | ألكَ أُمٌ ! ألكَ اخت ؟ |
| Have you an uncle an aunt, a maternal uncle, a maternal aunt? | کیا تیرے چچا، پھوپھی، ماموں، خالہ ہے؟ | ألكَ عم، عمة، خال، خالة ؟ |
| Have you a grand father a — grand mother ? | کیا تیرے دادا، دادی ہے ؟ | ألكَ جد ، جدة ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| What is the name of your father and your brother and your uncle and your maternal uncle and your grand-father. | تیرے باپ کا اور تیرے بھائی کا اور تیرے چچا کا اور تیرے ماموں کا اور تیرے دادا کا کیا نام ہے ؟ | مَا اِسْمُ اَبِيكَ وَاَخِيكَ وَعَمِّكَ وَخَالِكَ وَجَدِّكَ ؟ |
| What is the name of your mother and your sister and your aunt and your maternal aunt and your grand-mother ? | تیری ماں کا اور تیری بہن کا اور تیری پھوپھی کا اور تیری خالہ کا اور تیری دادی کا کیا نام ہے ؟ | مَا اِسْمُ اُمِّكَ وَ اُخْتِكَ وَ عَمَّتِكَ وَ خَالَتِكَ وَجَدَّتِكَ ؟ |

اَبٌ ، اُمٌّ ، عَمٌّ ، عَمَّةٌ ، جَدٌّ ، جَدَّةٌ ، اَخٌ ، اُخْتٌ ، خَالٌ ، خَالَةٌ

151, words. = ۱۵۱، الفاظ = مائة وواحد وخمسون كلمة

| Exercise For Lesson — 12 | بارھویں سبق کی مشق | تمرين الدرس الثاني عشر |
|---|---|---|
| Who is Mohd ?.............. | محمد کون ہے؟........ | من هو محمد ؟...... |
| What is the name of his father?....... | اس کے والد کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ والِدِهٖ ؟..... |
| What is the name of his mother ?...... | اس کی والدہ کا کیا نام ہے؟..... | مَا اسم والِدَتِهٖ ؟..... |
| What is the name of his brother?....... | اس کے بھائی کا کیا نام ہے؟..... | ما اسم اَخِيهِ ؟..... |
| What is the name of his sister ?....... | اس کی بہن کا کیا نام ہے؟..... | ما اسم اُخْتِهٖ ؟..... |
| What is the name of his uncle ?........ | اس کے چچا کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ عَمِّهٖ ؟..... |
| What is the name of his aunt ?........ | اس کی پھوپھی کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ عَمَّتِهٖ ؟..... |
| What is the name of his maternal uncle? | اس کے ماموں کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ خالِهٖ ؟..... |
| What is the name of his maternal aunt?... | اس کی خالہ کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ خَالَتِهٖ ؟..... |
| What is the name of his grand father?... | اس کے دادا کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ جَدِّهٖ ؟..... |
| What is the name of his grand mother ?.. | اس کی دادی کا کیا نام ہے؟..... | ما اسمُ جَدَّتِهٖ ؟..... |
| The name of his father........... | اس کے والد کا نام......... | وَالِدُهٗ اِسْمُهٗ....... |
| The name of his mother......... | اس کی ماں کا نام......... | وَالِدَتُهٗ اِسْمُهَا |
| Have you father ?....... mother, brother, sister, maternal uncle, maternal aunt, uncle, grand father, grand mother. | کیا تیرے باپ ہے؟..... ماں ، بھائی ، بہن ، ماموں ، خالہ ، چچا ، پھوپھی ، دادا ، دادی | أَلَكَ اَبٌ ؟...... اُمٌّ ، اخ ، اخت ، خال ، خالة ، عم ، عمة ، جدّ جَدَّةٌ . |

| | | |
|---|---|---|
| Have you any son? ........... | کیا تیرے کوئی بیٹا ہے؟..... | أَلَكَ وَلَد ؟...... |
| Have you any daughter? ........ | کیا تیرے کوئی بیٹی ہے؟.... | أَلَكَ بِنت ؟..... |
| What is the name of your father? ...... | تیرے باپ کا کیا نام ہے؟... | مَا اسم أَبِيكَ ؟..... |
| your brother, your sister, your maternal | تیرے بھائی کا، تیری بہن کا | اخيكَ ، اختكَ ، |
| uncle, your maternal aunt, your | تیرے ماموں کا، تیری خالہ کا، | خالكَ ، خالتكَ ، عمكَ |
| uncle, your aunt, your grand father, | تیرے چچا کا، تیری پھوپھی کا، | عمتكَ ، جدكَ ، |
| your grand mother. | تیرے دادا کا تیری دادی کا۔ | جدتكَ ۔ |
| Is there any Lord for you? ....... | کیا تیرے کوئی رب ہے؟... | أَلَكَ رَب ؟...... |
| Is there any religion for you? ...... | کیا تیرا کوئی دین ہے؟.... | أَلَكَ دِين ؟....... |
| Is there any prophet for you? ..... | کیا تیرا کوئی نبی ہے؟..... | أَلَكَ نَبِيّ ؟....... |
| Who is your Lord? ........ | تیرا رب کون ہے؟..... | مَنْ رَبُّكَ ؟..... |
| What is your religion? ........ | تیرا دین کیا ہے ؟..... | مَا دِينُكَ ؟...... |
| Who is your prophet? ........ | تیرا نبی کون ہے ؟..... | مَنْ نَبِيُّكَ ؟...... |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

| LESSON — 13 | تیراھواں سبق | الدرس الثالث عشر |
|---|---|---|
| My hand is over the book. | میرا ہاتھ کتاب سے اوپر ہے | يَدِيْ فَوْقَ الْكِتَابِ |
| My hand is on the book. | میرا ہاتھ کتاب کے اوپر ہے | يَدِيْ عَلَى الْكِتَابِ |
| My hand is over my head. | میرا ہاتھ میرے سر سے اوپر ہے | يدى فوق رَأْسِيْ |
| My hand is on my head. | میرا ہاتھ میرے سر پر ہے | يدى عَلَى رَأْسِيْ |
| PILLOW | تکیہ | وِسَادَةٌ |
| This is a pillow. | یہ تکیہ ہے | هذه وِسَادَة ۔ |
| My head is on the pillow. | میرا سر تکیہ پر ہے۔ | رَأْسِيْ عَلَى الْوِسَادَةِ |
| The child is on the bed. | وہ بچہ بستر میں ہے | الطِفْلُ فِى السَّرِيْرِ۔ |
| His head is on the pillow. | اس کا سر تکیہ پر ہے | رَأْسُهُ عَلَى الْوِسَادَةِ۔ |
| My hand is on my eye. | میرا ہاتھ میری آنکھ پر ہے | يدى على عينى۔ |
| My hand is on my ear. | میرا ہاتھ میرے کان پر ہے | يدى عَلَى أُذُنِي |
| My hand is on my mouth? | میرا ہاتھ میرے منہ پر ہے | يدى عَلَى فَمِيْ |
| Where is my hand? ........ | میرا ہاتھ کہاں ہے؟.... | اين يدى ؟........ |

| English | Urdu | Arabic |
|---|---|---|
| My friend is in the room and his hand is on his head and his head is on the pillow. | میرا دوست کمرے میں ہے اور اس کا ہاتھ اس کے سر پر ہے اور اس کا سر تکیہ پر ہے۔ | صدیقی فی الغرفة ویدہ علی رأسه ورأسه علی الوسادة. |
| Where is my friend ?...... | میرا دوست کہاں ہے ؟...... | این صدیقی ؟...... |
| Where is his hand ?...... | اس کا ہاتھ کہاں ہے ؟...... | این یدہ ؟...... |
| Where is his head ?...... | اس کا سر کہاں ہے ؟...... | این رأسه ؟...... |
| The picture is on the wall; and the clock is on the wall; and the map is on the wall. | تصویر دیوار پر ہے اور گھڑی دیوار پر ہے اور نقشہ دیوار پر ہے۔ | الصورة علی الجدار والساعة علی الجدار والخارطة علی الجدار |
| Where is the picture ?...... | تصویر کہاں ہے ؟...... | أین الصورة ؟...... |
| Where is the clock ?........ | گھڑی کہاں ہے ؟...... | أین الساعة ؟...... |
| Where is the map ?......... | نقشہ کہاں ہے ؟...... | أین الخارطة ؟...... |
| I keep | میں رکھتا ہوں | أضع |
| I keep my hand on the book. | میں اپنا ہاتھ کتاب پر رکھتا ہوں | أضع یدی علی الکتاب |
| I keep my hand on the chair. | میں اپنا ہاتھ کرسی پر رکھتا ہوں | أضع یدی علی الکرسی |
| I keep my hand on my eye. | میں اپنا ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھتا ہوں | أضع یدی علی عینی |
| Keep your hand on the book. | اپنا ہاتھ کتاب پر رکھ | ضع یدک علی الکتاب |
| I keep my hand on the book. | میں اپنا ہاتھ کتاب پر رکھتا ہوں | أضع یدی علی الکتاب |
| Keep your hand in your pocket. | اپنا ہاتھ اپنی جیب میں رکھ | ضع یدک فی جیبک |
| I keep my hand in my pocket. | میں اپنا ہاتھ اپنی جیب میں رکھتا ہوں | أضع یدی فی جیبی |
| Keep your hand on your eye. | اپنا ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھ | ضع یدک علی عینک |
| I keep my hand on my eye. | میں اپنا ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھتا ہوں | أضع یدی علی عینی |
| Keep your watch on your ear. | اپنی گھڑی اپنے کان پر رکھ | ضع ساعتک علی اذنک |
| I keep my watch on my ear. | میں اپنی گھڑی اپنے کان پر رکھتا ہوں | أضع ساعتی علی أذنی |
| This is my right hand. and this is my left hand. | یہ میرا دایاں ہاتھ ہے اور یہ میرا بایاں ہاتھ ہے | هذه یدی الیمنی وهذه یدی الیسری |
| This is my right eye and this is my left eye. | یہ میری دائیں آنکھ ہے اور یہ میری بائیں آنکھ ہے | هذه عینی الیمنی وهذه عینی الیسری |
| Where is your right hand ?... | تیرا دایاں ہاتھ کہاں ہے ؟... | أین یدک الیمنی ؟.... |

| Where is your left hand? .... | تیرا بایاں ہاتھ کہاں ہے؟ .... | أَيْنَ يَدُكَ الْيُسْرٰى ... |
|---|---|---|
| Where is your right eye? .... | تیری دائیں آنکھ کہاں ہے؟ .... | أَيْنَ عينُكَ اليُمْنىٰ ... |
| Where is your left eye? .... | تیری بائیں آنکھ کہاں ہے؟ .... | أَيْنَ عينُكَ اليُسْرٰى ... |
| Keep your right hand on your eye. | اپنا دایاں ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھ | ضَعْ يَدَكَ الْيُمْنىٰ عَلىٰ عَيْنِكَ |
| I keep my right hand on my eye. | میں اپنا دایاں ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھتا ہوں | أَضَعُ يَدِيَ الْيُمْنىٰ عَلىٰ عَيْنِيْ |
| Keep your right hand on the shoulder of your friend. | اپنا دایاں ہاتھ اپنے دوست کے کاندھے پر رکھ۔ | ضع يدك اليمنىٰ عَلىٰ كَتِفِ صَدِيْقِكَ ۔ |
| I keep my right hand on the shoulder of my friend. | میں اپنا دایاں ہاتھ اپنے دوست کے کندھے پر رکھتا ہوں۔ | اضع يدي اليمنىٰ عَلىٰ كَتِفِ صَدِيْقِيْ ۔ |
| Keep your right hand in the hand of your friend. | اپنا دایاں ہاتھ اپنے دوست کے ہاتھ میں رکھ ۔ | ضع يدك اليمنىٰ فِيْ يَدِ صَدِيْقِكَ ۔ |
| I keep my right hand in the hand of my friend. | میں اپنا دایاں ہاتھ اپنے دوست کے ہاتھ میں رکھتا ہوں ۔ | اضع يدي اليمنىٰ فِي يد صديقي |
| Keep your right hand on your left hand. | اپنا دایاں ہاتھ اپنے بائیں ہاتھ پر رکھ ۔ | ضع يدك اليمنىٰ عَلىٰ يَدِكَ الْيُسْرٰى ۔ |
| I keep my right hand on my left hand. | میں اپنا دایاں ہاتھ اپنے بائیں ہاتھ پر رکھتا ہوں۔ | اضع يدي اليمنىٰ عَلىٰ يَدِيَ الْيُسْرٰى ۔ |
| Keep your hand in your pocket. | اپنا ہاتھ اپنی جیب میں رکھ | ضع يدك فِيْ جَيْبِكَ |
| I keep my hand in my pocket. | میں اپنا ہاتھ اپنی جیب میں رکھتا ہوں | اضع يَدِيْ فِيْ جَيْبِيْ |

اضع ، يمنىٰ ، يسرىٰ ، وِسَادَة

مائة وخمس وخمسون كلمة = ۱۵۵ , الفاظ ۱۵۵ , 155 words

| Exercise For Lesson —— 13 | تیرھویں سبق کی مشق | تمرين الدرس الثالث عشر |
|---|---|---|
| My hand ......... | میرا ہاتھ ....... | يدي ........ |
| The watch ....... | گھڑی ........ | الساعة ........ |
| The book ....... | کتاب ........ | الكتاب ........ |
| The pen ....... | نقشہ ........ | الخارطة ........ |
| The hand of my friend. | میرے دوست کا ہاتھ | صديقي يده ....... |
| I ......... | میں ........ | أنا ........ |

| | | |
|---|---|---|
| I keep .......... | میں ......... رکھتا ہوں | أنا اضع....... |
| The hand of the child ...... | اس بچے کا ہاتھ....... | الطفل يدهُ....... |
| I ........... | میں........ | أنا........ |
| Where is the child (he)?.... | (وہ) بچہ کہاں ہے؟..... | أين الطفل؟..... |
| Where is the child (she)?.... | (وہ) بچی کہاں ہے؟.... | أين الطفلة؟.... |
| The child is in the bed. | بچہ بستر میں ہے | الطفل فی السّریر |
| The head of the child...... | بچے کا سر........ | رأسُ الطفل.... |
| And the child (she) is in the bed | اور بچی بستر میں ہے۔ | والطفلة فی السریر |
| The head of the child..... | بچی کا سر..... | رأس الطفلة.... |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

| LESSON ——14 | چودھواں سبق | ألدرس الرابع عشر |
|---|---|---|
| This is a garden. | یہ باغ ہے | هذهٖ حَدِيقَةٌ |
| This is a school. | یہ مدرسہ ہے | هذهٖ مَدْرَسَةٌ |
| This is a masque. | یہ مسجد ہے | هذا مَسْجِدٌ |
| This is a house. | یہ گھر ہے | هذهٖ دَار |
| I stand up, I sit down. | میں کھڑا ہوتا ہوں، میں بیٹھتا ہوں | أَقُومُ ، أَقْعُدُ |
| Stand up, O'Khalid. | اے خالد تو کھڑا ہو | قُم انت یا خَالِد |
| I stand up. | میں کھڑا ہوتا ہوں | أنا أقُومُ |
| Sit down, O'Khalid. | اے خالد تو بیٹھ | أُقْعُدْ یَا خَالِد |
| I sit down. | میں بیٹھتا ہوں | أنا أقْعُدُ |
| I walk, I stay | میں چلتا ہوں، میں ٹھہرتا ہوں | أَمْشِی ، أَقِفُ |
| Walk away, O'Khalid. | اے خالد تو چل | اِمْشِ أنْتَ یا خالد |
| I walk. | میں چلتا ہوں | أنا أمْشِی |
| Stand still, O'Khalid. | اے خالد تو ٹھہر جا | قِفْ یا خالد |
| I stand still. | میں ٹھہرتا ہوں | أنا أقِفُ |
| I open the door. | میں دروازہ کھولتا ہوں | أفْتَحُ الْبَاب |
| Open the door, O'Marwan. | اے مروان! دروازہ کھول۔ | اِفْتَحِ الْبَابَ یا مَرْوَان |

| English | Urdu | Arabic |
|---|---|---|
| I open the door. | میں دروازہ کھولتا ہوں | أَنَا أَفْتَحُ الْبَابَ |
| I shut the door. | میں دروازہ بند کرتا ہوں | أُغْلِقُ الْبَابَ |
| Shut the door, O'Marwan. | اے مروان! دروازہ بند کر | أَغْلِقِ الْبَابَ يَا مَرْوَانُ! |
| I shut the door. | میں دروازہ بند کرتا ہوں | أَنَا أُغْلِقُ الْبَابَ |
| I open the book. | میں کتاب کھولتا ہوں | أَفْتَحُ الْكِتَابَ |
| I shut the book | میں کتاب بند کرتا ہوں | أُغْلِقُ الْكِتَابَ |
| O'Sad, open the book. | اے سعد! کتاب کھول | اِفْتَحِ الْكِتَابَ يَا سَعْدُ! |
| I open the book. | میں کتاب کھولتا ہوں | انا افتح الكتاب |
| O'Sad, shut the book. | اے سعد! کتاب بند کر | أَغْلِقِ الكتاب يا سعد! |
| I shut the book. | میں کتاب بند کرتا ہوں | أُغْلِقُ الْكِتَابَ. |
| I open my eye. | میں اپنی آنکھ کھولتا ہوں | أَفْتَحُ عَيْنِي |
| I shut my eye. | میں اپنی آنکھ بند کرتا ہوں | أُغْلِقُ عيني |
| O'Habib, open your eye. | اے حبیب! اپنی آنکھ کھول | اِفْتَحْ عَيْنَكَ يَا حَبِيبُ! |
| I open my eye. | میں اپنی آنکھ کھولتا ہوں | افتح عيني |
| Shut your eye, O'Habib. | اے حبیب! اپنی آنکھ بند کر | أَغْلِقْ عَيْنَكَ يا حبيب! |
| I shut my eye. | میں اپنی آنکھ بند کرتا ہوں | أُغْلِقُ عَيْنِي. |
| I stand up from my place and walk towards the door. | میں اپنی جگہ سے اٹھتا ہوں اور دروازے کی طرف چلتا ہوں | أَقُومُ مِنْ مَكَانِي وَأَمْشِي إِلَى الْبَابِ. |
| I walk toward the wall. | میں دیوار کی طرف چلتا ہوں | أَمْشِي إِلَى الْجِدَارِ |
| O'Adnan, walk towards the wall. | اے عدنان تو دیوار کی طرف چل | إِمْشِ الى الجدار يا عدنان |
| I walk towards the wall. | میں دیوار کی طرف چلتا ہوں | انا أمشي الى الجدار |
| I walk towards the mosque. | میں مسجد کی طرف چلتا ہوں | آمشي الى المسجد |
| O'my friend, walk towards the mosque. | اے میرے دوست مسجد کی طرف چل | إِمش الى المسجد يا صديقي. |
| I walk towards the mosque. | میں مسجد کی طرف چلتا ہوں | انا امشي الى المسجد |
| I walk towards the school. | میں مدرسہ کی طرف چلتا ہوں | آمشي الى المدرسة |
| O'Hassan, walk towards the school. | اے حسان: مدرسہ کی طرف چل | إمش الى المدرسة يا حسان. |
| I walk towards the school. | میں مدرسہ کی طرف چلتا ہوں | انا آمشي الى المدرسة |

| | | |
|---|---|---|
| I walk towards the garden. | میں باغ کی طرف چلتا ہوں | اَمشي الى الحديقة |
| O'Ziad, walk towards the garden. | اے زیاد: باغ کی طرف چل | إمشِ الى الحديقة يا زياد: |
| I walk towards the garden. | میں باغ کی طرف چلتا ہوں | انا امشي الى الحديقة |
| I walk towards the house. | میں گھر کی طرف چلتا ہوں | امشي الى الدار |
| O'Sabit, walk towards the house. | اے ثابت: گھر کی طرف چل | إمشِ الى الدار يا ثابت: |
| I walk towards the house. | میں گھر کی طرف چلتا ہوں | انا امشي الى الدار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَقُومُ | أَقْعُدُ | حَدِيقَةٌ | دَارٌ |
| أَمْشِيْ | أَقِفُ | مَدْرَسَةٌ | مِن... |
| أَفْتَحُ | أُغْلِقُ | مَسْجِدٌ | إِلَى.... |

| Exercise For Lesson — 14 | چودھویں سبق کی مشق | تمرين الدرس الرابع عشر |
|---|---|---|
| This is a garden. | یہ باغ ہے | هذه حديقة |
| This is a house. | یہ گھر ہے | هذه دار |
| This is a mosque. | یہ مسجد ہے | هذا مسجد |
| This is a school. | یہ مدرسہ ہے | هذه مدرسة |
| I — from my place and | میں اپنی جگہ سے — اور دروازے | انا — من مكاني و— |
| towards the door and — the | کی طرف — اور دروازہ | الى الباب و— الباب |
| door and — towards — the | — — اور مسجد | — و — |
| mosque. | کی طرف. | الى المسجد |
| I — towards the garden. | میں باغ کی طرف — | انا — الى الحديقة |
| — walk — the school. | — مدرسہ — چلتا ہوں | — امشي — المدرسة |
| I — my right eye and shut | میں اپنی دائیں آنکھ — اور | انا — عيني اليمنى وأُغلق |
| — left — . | — بائیں — بند کرتا ہوں | — اليسرى — |
| I — the book. | میں کتاب — | انا — الكتاب |

| LESSON — 15 | پندرھواں سبق | الدرس الخامس عشر |
|---|---|---|
| Letter — Envelope | خط — لفافہ | رِسَالَةٌ — غِلَافٌ |
| I open the door and come out. | میں دروازہ کھولتا ہوں اور باہر نکلتا ہوں | أَفْتَحُ الْبَابَ وَأَخْرُجُ |

| | | |
|---|---|---|
| I come out of the room. | میں کمرے سے باہر نکلتا ہوں | أَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ |
| I open the door and enter. | میں دروازہ کھولتا ہوں اور اندر داخل ہوتا ہوں | أَفْتَحُ الباب وَأَدْخُلُ |
| I enter in to the room. | میں کمرے میں داخل ہوتا ہوں | أَدْخُلُ فِي الْغُرْفَةِ |
| O'Amr, open the door. | اے عمرو! دروازہ کھول | اِفْتَحِ الْبَابَ يَا عَمْرُو! |
| I open the door. | میں دروازہ کھولتا ہوں | أفتحُ الباب |
| O'Amr, get out. | اے عمرو! باہر نکل | اُخْرُجْ يا عَمْرُو. |
| I get out. | میں باہر نکلتا ہوں | أَخْرُجُ |
| O'Amr, get out of the room. | اے عمرو! کمرے سے باہر نکل | اُخْرُجْ مِنَ الغُرْفَةِ يَا عَمْرُو! |
| I get out. | میں باہر نکلتا ہوں | أَخْرُجُ |
| O'Yasir, get in. | اے یاسر! اندر داخل ہو | اُدْخُلْ يا ياسر! |
| I get in/ I enter. | میں اندر داخل ہوتا ہوں | أَدْخُلُ |
| O'Yasir, enter in to the room. | اے یاسر! کمرے میں داخل ہو | أُدخل الغرفة يا ياسر! |
| I enter in to the room. | میں کمرے میں داخل ہوتا ہوں | أَدْخُلُ فِي الغرفة |
| I open the door. | میں دروازہ کھولتا ہوں | أَفْتَحُ الباب |
| Open the door, O'Sahl. | اے سہل! دروازہ کھول | اِفْتَحِ البابَ يا سهل! |
| I open the door | میں دروازہ کھولتا ہوں | أَفْتَحُ الباب |
| I enter in to the room; and | میں... کمرے میں داخل ہوتا ہوں | أَدْخُلُ فی الغرفة و |
| you (should also) enter into the | اور تو کمرے میں داخل ہو اور | اُدْخُلْ فی الغرفة و |
| room and I enter in to the room. | میں داخل ہوتا ہوں۔ | أَدْخُلُ فی الغرفة |
| I sit down at my place; and | میں اپنی جگہ بیٹھتا ہوں، اور | أَقْعُدُ فِيْ مكانی و |
| (please) sit down at your place; | تو اپنی جگہ بیٹھ ، اور | اُقْعُدْ فِي مكانِكَ و |
| and I sit down at my place. | میں اپنی جگہ بیٹھتا ہوں | أَقْعُدُ فِيْ مكانی |
| I stand up from my place. | میں اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوتا ہوں | أَقُوْمُ من مكانی |
| I walk towards the door. | میں دروازہ کی طرف چلتا ہوں | أَمْشِيْ اِلَى الباب |
| (Please) stand up from your | اے سعد! اپنی جگہ سے اٹھ | قُمْ يا سعد من |
| place, O'Sad. | کھڑا ہو۔ | مكانِكَ |
| Walk towards the door. | دروازے کی طرف چل | اِمْشِ اِلَى الْبَاب |
| I stand up from my place | میں اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوتا ہوں | أَقُوْمُ من مكانی وامشی |
| and walk towards the door. | اور دروازہ کی طرف چلتا ہوں۔ | الى الباب. |

| English | Urdu | Arabic |
|---|---|---|
| I open the door. | میں دروازہ کھولتا ہوں | أَفتحُ البابَ |
| I get out of the room. | میں کمرے سے باہر نکلتا ہوں | أَخرُجُ من الغرفة |
| Open the door and get out of the room | تو دروازہ کھول اور کمرے سے باہر نکل | إِفتحِ البابَ وَاخرُجْ مِنَ الغرفة. |
| I open the door and get out of the room. | میں دروازہ کھولتا ہوں اور کمرے سے باہر نکلتا ہوں | أَفتحُ البابَ وَأَخرُجُ من الغرفة |
| I take the book. | میں کتاب لیتا ہوں | آخذُ الكتابَ |
| O' Yahya, take the book. | اے یحییٰ! کتاب لے | يا يحيىٰ خُذِ الكِتابَ |
| I takethe book. | میں کتاب لیتا ہوں | آخُذُ الكتاب |
| I read. | میں پڑھتا ہوں | أَقرَأُ |
| O'Ali, read out. | اے علی! پڑھ | إِقرَأْ يا علي! |
| I read. | میں پڑھتا ہوں | أَقرَأُ |
| O'Ali, read from the book. | اے علی! کتاب میں سے پڑھ | إِقرَأْ في الكتاب يا علي! |
| I read from the book. | میں کتاب میں سے پڑھتا ہوں | أَقرَأُ فِي الكتاب |
| I take the book. | میں کتاب لیتا ہوں | آخذ الكتاب |
| I open the book. | میں کتاب کھولتا ہوں | أَفتحُ الكتاب |
| I read from the book. | میں کتاب میں سے پڑھتا ہوں | أَقرَأُ في الكتابِ |
| O' Yahya, take the book. | اے یحییٰ کتاب لے | يا يحيىٰ خُذِ الكِتابَ |
| Open the book. | کتاب کھول | إِفتحِ الكِتابَ |
| Read from the book. | کتاب میں سے پڑھ | إِقرَأْ فِي الكتاب |
| I take the book. | میں کتاب لیتا ہوں | آخُذُ الكِتابَ |
| I open the book. | میں کتاب کھولتا ہوں | أَفتحُ الكِتابَ |
| I read from the book. | میں کتاب میں سے پڑھتا ہوں | أَقرَأُ فِي الكِتابَ |
| I shut the book. | میں کتاب بند کرتا ہوں | أُغلِقُ الكتاب |
| I put the book on the table. | میں کتاب میز پر رکھتا ہوں | أَضَعُ الكِتابَ عَلَى المنضدة |
| Shut the book. | تو کتاب بند کر دے | أَغلِقِ الكِتابَ |
| Put the book on the table. | کتاب میز پر رکھ دے | ضَعِ الكِتابَ على المنضدة |
| I shut the book. | میں کتاب بند کرتا ہوں | أُغلِقُ الكتاب |
| I put the book on the table. | میں کتاب میز پر رکھتا ہوں | أَضَعُ الكِتابَ على المنضدة |

| | | |
|---|---|---|
| I take the letter. | میں خط لیتا ہوں | آخذُ الرِّسالة |
| I open the envelope. | میں لفافہ کھولتا ہوں | أفتحُ الغلافَ |
| I read the letter. | میں خط پڑھتا ہوں | أقرَأُ الرسالة |
| O'Bakr take the letter. | اے بکر! خط لے لے | خُذِ الرسالة یا بکر |
| I take the letter. | میں خط لیتا ہوں | آخذُ الرسالة |
| Open the envelope. | لفافہ کھول | إفتحِ الغلافَ |
| I open the envelope. | میں لفافہ کھولتا ہوں | أفتحُ الغلاف |
| Read the letter. | خط پڑھ | إقرَإِ الرِّسالة |
| I read the letter. | میں خط پڑھتا ہوں | أقرَأُ الرِسالة |

رِسالة ، غلاف ، آخُذ

| Exercise For Lesson — 15 | پندرھویں سبق کی مشق | تمرین الدرس الخامس عشر |
|---|---|---|
| I walk towards the room and ___ the door and ___ into the room. | میں کمرے کی طرف چلتا ہوں اور دروازہ ___ اور کمرے ___ میں | أنا أمشي الى الغرفة و ___ الباب و ___ في الغرفة |
| I sit down ___ my place. | میں اپنی جگہ ___ بیٹھتا ہوں | أقعُدُ ___ مکاني |
| I stand up ___ my place. | میں اپنی جگہ ___ کھڑا ہوتا ہوں | أقومُ ___ مکاني |
| I walk ___ | میں ___ چلتا ہوں | أمشي ___ |
| I get out ___ | میں ___ نکلتا ہوں | أخرُجُ ___ |
| I take the book and ___ the book and ___ from the book. | میں کتاب لیتا ہوں اور کتاب ___ اور کتاب میں سے | أنا آخذُ الكتاب و ___ الكتاب و ___ في الكتاب |
| I ___ shut ___ and ___ book ___ table. | میں ___ بند کرتا ہوں اور کتاب کو میز ___ | أنا أُغلِقُ ___ و ___ الكتاب ___ المنضدة |
| I ___ the letter and ___ the envelope and ___ the letter. | میں خط ___ اور لفافہ ___ اور خط ___ | انا ___ الرسالة و ___ الغلاف و ___ الرسالة |

| LESSON — 16 | سولھواں سبق | الدرس السادس عشر |
|---|---|---|
| Key | چابی | مِفتاحٌ |
| I open the door with the key. | میں چابی سے دروازہ کھولتا ہوں | أفتحُ الباب بِالمِفتاحِ |

| Arabic | Urdu | English |
|---|---|---|
| **اَكْتُبُ** | **میں لکھتا ہوں** | **I write** |
| اَكْتُبُ بِالْقَلَمِ | میں قلم سے لکھتا ہوں | I write with the pen. |
| خُذِ الْمِفْتَاحَ وَافْتَحِ الْبَابَ بِالْمِفْتَاحِ | تو چابی لے اور چابی سے دروازہ کھول | Take the key and open the door with the key. |
| خُذِ الْقَلَمَ وَاكْتُبْ رِسَالَةً | قلم لے اور ایک خط لکھ | Take the pen and write a letter. |
| آخُذُ الْقَلَمَ ، اَكْتُبُ بِالْقَلَمِ اَكْتُبُ عَلَى الْوَرَقِ ، اَكْتُبُ رِسَالَةً ، اَكْتُبُ اِسْمِيْ فِي الرِّسَالَةِ . | میں قلم لیتا ہوں، میں قلم سے لکھتا ہوں، میں ورق پر لکھتا ہوں، میں خط لکھتا ہوں، میں خط میں اپنا نام لکھتا ہوں | I take the pen, I write with the pen, I write on the leaf of paper, I write a letter, I write my name in the letter. |
| **اَجِيْءُ ، اَذْهَبُ** | **میں آتا ہوں . میں جاتا ہوں** | **I come , I go** |
| هذا خالد | یہ خالد ہے | This is Khalid |
| خالدٌ يَمْشِيْ فِي الحديقة | خالد باغ میں چلتا ہے | Khalid walks in the garden. |
| خالدٌ يَمْشِيْ اِلَى الغُرْفة | خالد کمرے کی طرف چلتا ہے | Khalid walks towards the room. |
| خالدٌ يفتح الباب | خالد دروازہ کھولتا ہے | Khalid open the door. |
| خالد يدخُلُ فى الغرفة | خالد کمرے میں داخل ہوتا ہے | Khalid enters into the room. |
| خالد يُسَلِّمُ | خالد سلام کرتا ہے | Khalid salutes/pays salam. |
| خالد يَقْعُدُ فِي مَكَانِهِ | خالد اپنی جگہ بیٹھ جاتا ہے | Khalid sits down on his place. |
| خالد يَفْتَحُ مَحْفَظَتَهُ ، يَاْخُذُ كِتَابَهُ وَيَقْرَأُ فِي كِتَابِهِ | خالد اپنا بیگ کھولتا ہے، وہ اپنی کتاب لیتا ہے، اور وہ اپنی کتاب میں سے پڑھتا ہے . | Khalid opens his bag; he takes his book and reads from his book. |
| خالدٌ يَضَعُ الْكِتَابَ عَلَى المنضدة وَيَاْخُذُ قَلَمَهُ وَ يَاْخُذُ وَرَقَةً وَيَكْتُبُ رِسَالَةً | خالد کتاب کو میز پر رکھتا ہے اور اپنا قلم لیتا ہے اور ایک ورق لیتا ہے اور ایک خط لکھتا ہے۔ | Khalid puts his book on the table and takes his pen and takes a paper and writes a letter. |

| Arabic | Urdu | English |
|---|---|---|
| اَقُوْمُ ، اَقْعُدُ ، اَكْتُبُ | میں کھڑا ہوتا ہوں، میں بیٹھتا ہوں، میں لکھتا ہوں | I stand up, I sit down, I write |
| اَمْشِيْ ← فِعْل → اَقْرَأُ | میں چلتا ہوں ← کرنا → میں پڑھتا ہوں | I walk → DO ← I read |
| اَنَا اَفْعَلُ ، خَالِدٌ يَفْعَلُ | میں کرتا ہوں ، خالد کرتا ہے | I do , Khalid does |

